بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# راحت القلوب

اردو ترجمہ

ملفوظات بابا فرید الدین مسعود گنجشکر رحمۃ اللہ علیہ

از

حضرت خواجہ نظام الدین اولیا محبوب الٰہیؒ

ضیاء القرآن پبلی کیشنز
شوروم ۱ گنج بخش روڈ، لاہور ۲
شوروم ۲ ۹۔ الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

# راحتُ القلوب

(ملفوظاتِ طیبات حضرت بابا فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ)

| | |
|---|---|
| تالیف | حضرت سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاءؒ |
| ترجمہ | ملّا واحدی دہلوی |
| تہذیب | خواجہ عابد نظامی |
| پروف ریڈنگ | محمد صدیق زاہد |
| کتابت | نثار یوسفی |
| تاریخ اشاعت | محرم الحرام ۱۴۰۵ھ |
| بار دوم | محرم الحرام ۱۴۰۶ھ |
| تعداد | ایک ہزار |
| ہدیہ | روپے Rs 48.00 |
| ناشر | ضیاء القرآن پبلی کیشنز گنج بخش روڈ لاہور |

# انتساب

امام المشائخ
حضرت خواجہ حسن نظامی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے نام

جن کی محبّت کے اسیران ملفوظات کے مترجم
حضرت ملّا واحدی بھی تھے، اور یہ راقم الحروف بھی۔

اگر سیاہ دلم داغِ لالہ زار تو ام
دگر کشادہ جبینم گُلِ بہار تو ام

عابد نظامی

لاہور ۲۷۔ رجب المرجب ۱۴۰۴ھ

# پیش لفظ

(از خواجہ عابد نظامی، ایڈیٹر ماہنامہ ضیائے حرم لاہور)

"راحت القلوب" حضرت شیخ شیوخ العالم بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظاتِ طیبات پر مبنی مشہورِ عالم کتاب ہے، جسے اُن کے محبوب مرید اور خلیفہ سلطان المشائخ حضرت خواجہ سید نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی زری زر بخش رحمۃ اللہ علیہ نے ۶۵۶ھ میں مرتب فرمایا تھا۔ عجیب بات ہے کہ صوفیاء کے حلقے میں اس کتاب کی جس قدر شہرت ہے، یہ اسی قدر نایاب بھی ہے۔

امام المشائخ حضرت خواجہ حسن نظامی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد پر ۱۹۱۱ء میں اُن کے محبوب مرید اور خلیفہ سید محمد ارتضیٰ المعروف ملا واحدی ایڈیٹر ماہنامہ نظام المشائخ دہلی نے "بزمِ فرید" کے نام سے اردو میں اس کتاب کا ترجمہ کر کے شائع کیا تھا غالباً اس کے بعد "راحت القلوب" کا کوئی عمدہ معیاری اور عام ترجمہ شائع نہیں ہوا۔

میرے پاس "بزمِ فرید" کا جو نسخہ تھا، وہ مرورِ زمانہ سے انتہائی بوسیدہ

ہو چکا تھا۔ بعض مقامات سے تو اس کی عبارت بھی نہ پڑھی جاتی تھی۔ ایک عرصہ سے میں اس تلاش میں تھا کہ کہیں سے "بزم فرید" کا صحیح اور مکمل نسخہ دستیاب ہو، لیکن یہ آرزو پوری نہ ہوئی۔ خوش قسمتی سے گذشتہ سال "راحت القلوب" کا فارسی نسخہ دستیاب ہو گیا۔ اس نسخہ کے ملتے ہی میں نے "بزم فرید" کی تکمیل کا کام شروع کر دیا، جو کئی ماہ کی محنتِ شاقہ کے بعد اس قابل ہوا ہے کہ آپ کی خدمت میں پیش کیا جائے۔

"راحت القلوب" کا نیا ترجمہ میں نے اس لئے نہیں کیا کہ پہلا ترجمہ ایک اہلِ دل اور اہلِ علم بزرگ کی شب و روز کی محنت کا حاصل ہے، جس کا قائم رہنا ضروری ہے کیونکہ میرا ایمان ہے کہ بزرگوں نے جس محبت اور خلوصِ نیت سے اِن کاموں کو انجام دیا ہے، اس کی بدولت یہ دلوں کی تسخیر کا باعث بنیں گے اور اس سے رشد و ہدایت کا نور پھیلے گا۔

"بزم فرید" کے نسخے کی املا قدیم تھی، جو آج کل ہمارے ہاں رائج نہیں۔ پیشِ نظر نسخہ میں میں نے قدیم املا کو تبدیل کر کے اسے موجودہ زمانے کے مطابق کر دیا ہے، جس کے باعث اب قارئین کو مطالعہ میں کوئی دشواری پیش نہ آئے گی۔ نیز کتاب کے آغاز میں حضرت باباصاحب قدس سرہٗ العزیز اور حضرت محبوبِ الٰہی قدس اللہ سرہٗ العزیز کے حالات طیبات بھی لکھ کر شامل کر دیئے ہیں۔

حضرت ملا واحدی رحمتہ اللہ علیہ کے حالات کے بارے میں صرف اس قدر لکھنا کافی ہے کہ وُہ امام المشائخ حضرت خواجہ حسن نظامی دہلوی رحمتہ اللہ علیہ کے علمی و ادبی کاموں میں ان کے رفیق و معاون تھے۔ ۱۹۰۸ء میں اُن کے پیر و مرشد

حضرت خواجہ صاحب نے حلقۂ نظام المشائخ قائم کیا، تو اس کے مقاصد کی تبلیغ کے لیے ماہنامہ نظام المشائخ بھی جاری کیا، جس کے مدیر خود حضرت خواجہ صاحب تھے اور نائب مدیر ملا واحدی، نظام المشائخ کا پہلا شمارہ جولائی ۱۹۰۹ء میں شائع ہوا۔ بعد میں جب یہ رسالہ خوب چل نکلا تو حضرت خواجہ صاحب نے اسے ملا واحدی صاحب کے سپرد فرما دیا جسے وہ برصغیر کی تقسیم کے بعد کراچی آکر بھی باقاعدگی کے ساتھ شائع کرتے رہے۔

۱۹۷۰ء میں میں ملا واحدی صاحبؒ کو کراچی میں ملا تو دورانِ گفتگو انہوں نے فرمایا کہ ان کا خاندان شاہجہان بادشاہ کے زمانے سے دہلی میں آباد تھا۔ شاہجہان نے ان کے بزرگوں کو مدینہ منورہ سے دہلی محض اس غرض سے بلایا تھا کہ ان کے علم وفضل سے وہ خود اور اس کی رعایا مستفیض ہو۔

"راحت القلوب" کی اشاعت نو سے مجھے دلی خوشی محسوس ہو رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اسے عوام وخواص میں مقبولیت عطا فرمائے۔ بلاشبہ یہ ایسی مفید اور دلچسپ کتاب ہے کہ اولیاء اللہ سے محبت و عقیدت رکھنے والے اسے اپنے تبلیغی سلسلے کا حصہ بنائیں۔ آج ضرورت ہے کہ ہر گھر اور ہر مجلس میں اس کو پڑھا جائے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے پڑھنے والوں کی دنیا بھی سدھرے گی اور دین بھی۔

آخر میں میں محترم صاحبزادہ حفیظ البرکات شاہ صاحب کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں جن کی ذاتی دلچسپی نے مجھے اس بابرکت کام کی طرف متوجہ کیا۔ ان کی حوصلہ افزائی اگر قدم بقدم میسر نہ آتی تو شاید یہ کتاب اتنی جلدی منصۂ شہود پر نہ آتی۔

(خاکپائے اولیاء اللہ)
خواجہ عابد نظامی

لاہور ۱۵ جنوری ۱۹۸۴ء

# فہرست

# حالاتِ زندگی

## حضرت شیخ العالم خواجہ فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ

پاک وہند میں اسلام صوفیائے کرام کی مساعی جمیلہ سے پھیلا۔ اس خطے میں اِن مردانِ خدا کا وجود مسعود اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا انعام تھا (اور بفضلہٖ تعالیٰ اب بھی ہے) برِّصغیر میں مسلمان سلاطین نے کم وبیش ایک ہزار برس تک حکومت کی، اس دوران میں ہندوؤں نے اسلامی کلچر کو نقصان پہنچانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا مگر صوفیاء کرام کی مسلسل تبلیغی کوششوں کے سامنے وہ کبھی کامیاب نہ ہوسکے۔ پروفیسر ایچ اے آر گب نے کتنا صحیح لکھا ہے:

> تاریخ اسلام میں بارہا ایسے مواقع آئے کہ اسلام کے کلچر کا شدت سے مقابلہ کیا گیا، لیکن بایں ہمہ وہ مغلوب نہ ہوسکا۔ اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ صوفیہ کا اندازِ فکر فوراً اس کی مدد کو آجاتا تھا اور اس کو اتنی قوت اور توانائی بخش دیتا تھا کہ کوئی طاقت اس کا مقابلہ نہ کرسکتی تھی۔
>
> (اسلامک کلچر مطبوعہ لندن)

صوفیاء کرام کا ہاتھ ہمیشہ ملت کی نبض پر اور دماغ تجدید و احیاء کی تدابیر سوچنے میں

مصروف رہا۔ مادیت کے سیلاب کو روکنے اور ذہنی انتشار کو ختم کرنے کا جو عظیم الشان کام اس جماعت نے سرانجام دیا وہ ایک ناقابلِ انکار حقیقت ہے۔

بلاشبہ ان بزرگوں نے جب کبھی قوم کا اخلاقی مزاج بگڑتا ہوا دیکھا تو اپنی تمام تر ذہنی اور عملی صلاحیتیں صحت مند عناصر کو اُبھارنے میں صرف کر دیں۔

حضرت خواجہ فریدالدین مسعود گنج شکرؒ کو جب حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے دہلی میں تبلیغ و ہدایت کے منصب پر مامور فرمایا تو اس وقت حالات نہایت ہی ناساعد تھے، سلطان التمش کی وفات ہو چکی تھی۔ بڑے بڑے علماء موقع سے فائدہ اُٹھا کر میدانِ سیاست میں کود پڑے تھے، لیکن حضرت بابا فریدالدین گنج شکرؒ نے سیاسی بکھیڑوں سے بچ کر دینِ حق کی خاطر جو شاندار خدمات سرانجام دیں، وہ آج بھی تاریخ میں سنہرے حروف سے لکھی ہوئی نظر آتی ہیں۔

حضرت بابا صاحب دہلی میں حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے سجادے پر بیٹھے تھے، لیکن جب انہوں نے محسوس کیا کہ دارالسلطنت کا ماحول دین کی تبلیغ و ترویج پر اثر انداز ہونے لگا ہے تو وہ دہلی چھوڑ کر ہانسی تشریف لے گئے۔ بعض لوگوں نے اعتراض کیا کہ آپ کے پیر و مرشد نے یہی مقام آپ کو دیا تھا۔ اس پر آپ نے فرمایا: "میرے پیر نے جو نعمت مجھے عطا فرمائی ہے وہ کسی خاص مقام سے وابستہ نہیں ہے۔" (سیر الاولیاء صفحہ ۷۲)

حضرت بابا صاحب پہلے ہانسی اور بعد میں اجودھن تشریف لے گئے۔ اجودھن پاکپتن کا پرانا نام ہے۔ یہاں بابا صاحب نے اپنی تربیت خاص کے سانچے میں ڈھال کر جو لوگ تیار کیے ان میں شیخ جمال الدین ہانسوی، شیخ بدرالدین اسحاق، شیخ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی، شیخ علی احمد صابر کلیری اور شیخ عارف جیسے مردانِ حق شامل ہیں جو بابا صاحب کے مکتبِ صحبت

سے فارغ ہونے کے بعد ملک کے طول و عرض میں پھیل گئے اور ہر طرف خدا کے دین کا بول بالا کر دیا۔

## باباصاحبؒ کا شجرۂ نسب

تمام تذکرہ نگار اس پر متفق ہیں کہ حضرت باباصاحبؒ صحیح النّسب فاروقی ہیں۔ حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے ان کا سلسلۂ نسب اس طرح مل جاتا ہے:

(۱) حضرت شیخ جمال الدین سلیمان (والد) (۲) شیخ شعیب (۳) شیخ احمد (۴) شیخ یوسف (۵) شیخ محمد (۶) شیخ شہاب الدین (۷) شیخ احمد (معروف بہ فرخ شاہ بادشاہ کابل) (۸) شیخ نصیر الدین (۹) محمود شاہ (۱۰) سامان شاہ (۱۱) شیخ سلیمان (۱۲) شیخ مسعود (۱۳) شیخ عبداللہ واعظ الاکبرؒ (۱۴) شیخ ابوالفتح (۱۵) شیخ اسحاق (۱۶) حضرت خواجہ ابراہیم شاہ بلخ (۱۷) خواجہ ادہم (۱۸) شیخ سلیمان (۱۹) شیخ ناصر (۲۰) حضرت عبداللہ (۲۱) امیرالمومنین حضرت سیدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ۔

## والدین کریمین

باباصاحبؒ کے دادا حضرت شیخ شعیب کو اللہ تعالیٰ نے تین فرزند عنایت فرمائے۔

(۱) خواجہ جمال الدین سلیمان (۲) خواجہ احمد (۳) خواجہ سعد حاجی

خواجہ جمال الدین سلیمان حضرت باباصاحب کے والد تھے جو نہایت عالم و فاضل اور دیندار بزرگ تھے۔ جن دنوں خواجہ شعیب کھتوال میں سکونت پذیر تھے، انہی دنوں نواحِ کابل سے ایک خاندان ہجرت کر کے قصبہ کوٹ کروڑ (نواح ملتان) میں اقامت گزیں ہوا۔ اس خاندان کے

سربراہ مولانا وجیہہ الدین خجوندی تھے ، جو متبحر عالم اور نہایت متقی بزرگ تھے۔ ان کا سلسلۂ نسب حضرت عباسؓ بن عبد المطلب سے ملتا تھا۔ ان کی صاحبزادی قرسم خاتون تھیں۔ خواجہ شعیب نے مولانا وجیہہ الدین خجوندی سے اپنے فرزند خواجہ سلیمان کے لیے بی بی قرسم خاتون کے رشتے کی درخواست کی۔ مولانا خجوندی فوراً رضامند ہوگئے۔ اس طرح خواجہ سلیمان اور بی بی قرسم خاتون کا عقد عمل میں آیا۔

خواجہ سلیمان کی طرح حضرت بی بی قرسم خاتون بھی نہایت عبادت گزار اور شب زندہ دار خاتون تھیں۔ اکثر تذکرہ نگاروں نے لکھا ہے کہ وُہ کثرتِ عبادت کی بدولت درجۂ ولایت پر فائز تھیں۔

حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی فرماتے ہیں کہ ایک رات بی بی قرسم خاتون نمازِ تہجد میں مشغول تھیں کہ ایک چور گھر میں گھس آیا۔ جونہی بی بی صاحبہ کی نظر اس پر پڑی تو وُہ بینائی سے محروم ہوگیا۔ اس پر اُس نے گریہ وزاری شروع کردی اور کہنے لگا جس نیک بخت کی بددُعا سے میری بینائی سلب ہوئی ہے میں اس سے وعدہ کرتا ہوں کہ اگر میری بینائی دوبارہ مجھے مِل جائے تو میں عمر بھر چوری نہ کروں گا۔

بی بی صاحبہ کو اس کی فریاد اور گریہ وزاری پر ترس آگیا اور انہوں نے بارگاہِ الٰہی میں اُس کی بینائی کے لیے دُعا کی۔ چور کی بصارت عود کر آئی۔ اس وقت بی بی صاحبہ کے قدموں میں گر کر معافی مانگی اور رخصت ہوگیا۔

اگلی صبح وُہ اپنے بیوی بچوں کے ساتھ حاضرِ خدمت ہوا اور اہل وعیال سمیت مشرف باسلام ہوگیا۔ حضرت بی بی صاحبہ نے اس کا اسلامی نام عبد اللہ رکھا۔ عبد اللہ قبولِ اسلام کے بعد کثرتِ مجاہدات و ریاضات کی بدولت درجۂ ولایت پر پہنچا اور اسے خاندانِ خواجہ

شعیب کی طرف سے "چاولے مشائخ" کا لقب عطا ہوا۔ بعد میں قصبہ کھتوال اسی کے نام "چاولے مشائخ" سے مشہور ہو گیا۔

حضرت خواجہ شعیب اور خواجہ سلیمان کو اللہ تعالیٰ نے تین فرزند اور ایک صاحبزادی عطا فرمائی جن کے نام یہ ہیں (۱) حضرت عزیز الدینؒ (۲) بابا فرید الدین گنج شکرؒ (۳) حضرت نجیب الدین متوکلؒ (۴) حضرت بی بی ہاجرہ ملقب بہ جمیلہ خاتون (والدہ ماجدہ حضرت مخدوم سید علاؤ الدین علی احمد صابر کلیری)

## ابتدائی تعلیم

حضرت بابا صاحبؒ ابھی کم سن تھے کہ ان کے والد ماجد نے وفات پائی اور انکی تعلیم و تربیت کی ساری ذمہ داری ان کی والدہ محترمہ کے سر آ پڑی۔ وہ خود علم و فضل کے اعتبار سے بلند مقام رکھتی تھیں۔ انہوں نے نہایت توجہ سے اپنے لخت جگر کی پرورش اور تربیت کی۔ بابا صاحب نے ابتدائی تعلیم کھتوال میں حاصل کی۔ نہایت ذہین اور محنتی تھے۔ جو سبق ایک دفعہ پڑھ لیتے ہمیشہ کے لیے ذہن نشین ہو جاتا۔

بابا صاحب بچپن میں ہی نہایت اعلیٰ اخلاق کے مالک تھے۔ بد تمیز اور شرارتی بچوں کے ساتھ نہ کھیلتے۔ انکی والدہ کی تربیت کا یہ اثر تھا کہ کم سنی ہی میں نماز کے سخت پابند ہو گئے تھے۔ سات سال کی عمر میں انہوں نے تمام ابتدائی دینی کتب ختم کر لیں تو والدہ کو ان کی مزید تعلیم کی فکر ہوئی۔ کھتوال میں کوئی ایسا عالم نہ تھا جو آپ کو علوم متداولہ کی تکمیل کرا سکتا۔ ملتان ان دنوں علم و دانش کا مرکز تھا۔ وہاں بڑے بڑے نامور علماء موجود تھے' چنانچہ بابا صاحب کی والدہ نے انہیں مزید تعلیم کے لیے ملتان بھیج دیا۔

# ملتان میں قیام

ملتان پہنچ کر آپ نے ایک مسجد میں قیام کیا۔ یہ مسجد ایک سرائے میں واقع تھی، جہاں اُس دور کے ایک نامور عالمِ دین مولانا منہاج الدین ترمذی درس دیا کرتے تھے۔ بابا صاحب نے انہی سے علومِ دینیہ کی تعلیم شروع کی اور دو تین سال کے اندر اندر تفسیر، حدیث، اصول، معانی فلسفہ، منطق، ریاضی اور ہیئت کی کتابیں ختم کر لیں۔ ایک روایت ہے کہ انہوں نے قرآن مجید بھی اسی مسجد میں حفظ کیا۔ (بعض تذکرہ نگاروں کے مطابق قرآن حکیم بابا صاحب نے کھتوال ہی میں حفظ کر لیا تھا)۔

اسی مسجد میں ایک روز بابا صاحب فقہ کی مشہور کتاب نافع پڑھ رہے تھے کہ قطب عالم حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ وہاں تشریف لائے۔ انہوں نے بابا صاحب کو مصروف مطالعہ پا کر پوچھا۔ "میاں! کیا پڑھتے ہو؟ آپ نے جواب دیا: "نافع! حضرت نے پھر سوال کیا: کیا اس کے مطالعہ سے تمہیں کچھ نفع حاصل ہوگا؟

اب جو بابا صاحب کی قطبِ عالم سے نظریں چار ہوئیں تو عجیب کیفیت ہوئی، فوراً قدموں پر سر رکھ دیا اور عرض کیا: حضرت نفع تو مجھے آپکی نگاہِ کیمیا اثر سے حاصل ہوگا! اب کیا تھا۔ بابا صاحب حضرت خواجہ قطب صاحب کے دامنِ دولت سے وابستہ ہو گئے حضرت قطب صاحب جتنے روز ملتان مقیم رہے بابا صاحب اُن کی صحبت سے مستفید ہوتے رہے جب قطب صاحب دہلی کے لئے روانہ ہونے لگے تو بابا صاحب بھی ان کے ساتھ چل دیئے۔

ابھی چند میل ہی چلے ہوں گے کہ قطب صاحب نے ارشاد فرمایا:

"میرے عزیز! ابھی کچھ مدت اور علمِ ظاہری کی تحصیل میں صرف کرو۔ فارغ ہو جاؤ تو

میرے پاس آجانا۔ انشاء اللہ اپنی مراد کو پہنچ گے۔ بابا صاحب نے پیر و مرشد کے اس ارشاد کے سامنے سرِ تسلیم خم کر دیا۔

ملتان سے تکمیلِ علوم کے بعد انہوں نے مزید پانچ سال تعلیم کے لیے خطۂ قندھار، غزنی بغداد، سیوستان اور بدخشان وغیرہ میں گزارے اور پھر دہلی آ گئے۔ جہاں حضرت قطب صاحب کے آستانے پر حاضری دی۔ قطب صاحب نے فرمایا: "خوب ہوا۔ تم اپنا کام پورا کر کے میرے پاس آ گئے"۔

بعض تذکروں میں یہ بھی ہے کہ بابا صاحب نے دہلی آ کر حضرت قطب صاحب کی بیعت کی۔ خود "فوائد السالکین" میں بابا صاحب نے اپنی بیعت کا واقعہ اس طرح بیان کیا ہے:

"جب اس بندۂ حقیر خادمِ درویشاں کو حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کی نعمتِ قدم بوسی حاصل ہوئی، تو آپ نے اسی وقت کلاہِ چہار ترکی میرے سر پہ رکھی۔ اس مجلس میں قاضی حمید الدین ناگوریؒ، مولانا علاؤ الدین کرمانی، سید نور الدین مبارکؒ، شیخ نظام الدین المؤیدؒ، مولانا شمس الدین ترکؒ، شیخ محمود موئنہ دوز اور بہت سے دوسرے درویش موجود تھے۔ اسی موقع پر حضرت خواجہ بختیار کاکیؒ نے فرمایا: "اے فرید! مرشد میں اتنی قوتِ باطنی ضرور ہونی چاہیئے کہ جو شخص اس سے بیعت کا طالب ہو اس کے سینے کی آلائش کو اپنے تصرفِ روحانی سے ایک ہی نگاہ میں دور کر دے اور اس کے بعد اس سے بیعت لے کر واصل الی اللہ کر دے۔ اگر مرشد میں اتنی قوت نہیں ہے تو پیر اور مرید دونوں بادیۂ ضلالت میں ہیں۔

بعض تذکرہ نگاروں نے قیاساً لکھا ہے کہ قطب صاحب نے ملتان میں بابا صاحب سے رسمی بیعت لی اور جب وہ تعلیم و سیاحت سے فارغ ہو کر دہلی آئے تو ان کے سر پہ کلاہِ چہار ترکی رکھی اور باقاعدہ اپنے حلقۂ ارادت میں شامل فرمایا۔

باباصاحب نے دیکھا کہ دہلی میں ہجوم مریداں کی وجہ سے یکسوئی میسّر نہیں تو مرشدِ کامل کی اجازت سے ہانسی چلے گئے۔ لیکن وہاں سے دہلی آتے جاتے رہے۔

ایک دفعہ آپ دہلی آئے تو خواجۂ خواجگان حضرت خواجہ معین الدّین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ بھی تشریف فرما تھے۔ چنانچہ آپ اُنکی توجہ سے فیض یاب ہوئے۔ "سیرالعارفین" میں لکھا ہے کہ حضرت خواجہ صاحب اجمیریؒ باباصاحب کے ذوق و شوق اور روحانی استعداد سے اتنے متاثر ہوئے کہ انہوں نے اُن کے پیرو مرشد اور اپنے مرید و خلیفہ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی سے فرمایا: بابا بختیار! شہبازِ عظیم بقید آوردہ کہ جز بسدرۃ المنتہٰی آشیاں نگیرد۔ ایں فرید شمعیست کہ خانوادہ درویشاں منوّر سازد۔" (سیرالعارفین صفحہ ۲۲)

# گنج شکر

گنج شکر کی وجہ تسمیہ کے بارے میں تذکرہ نگاروں نے مختلف روایات لکھی ہیں یہاں صرف تین روایتیں درج کی جاتی ہیں۔

تاریخ فرشتہ میں مرقوم ہے کہ باباصاحب کی والدہ ماجدہ بچپن میں نماز کی پابندی کرانے کے لئے اُن کی جانماز کے نیچے شکر کی پڑیا رکھ دیا کرتی تھیں اور اُن سے فرماتی تھیں کہ جو بچے نماز پڑھتے ہیں، اُن کی جانماز کے نیچے سے روزانہ انکو شکر مل جاتی ہے۔ ایک دن ایسا ہوا کہ والدہ شکر کی پڑیا رکھنا بھول گئیں۔ کچھ دیر بعد انہیں یاد آیا تو گھبرا کر پوچھا: مسعود! تم نے نماز پڑھی؟ باباصاحب نے ادب سے جواب دیا: ہاں امی جان! نماز پڑھ لی اور شکر بھی کھالی۔ یہ جواب سُن کر اُنکی والدہ بڑی حیران ہوئیں اور سمجھ گئیں کہ اِس بچے کی غیب سے مدد ہوتی ہے۔ چنانچہ اس وقت سے انہوں نے اپنے بچے مسعود کو گنج شکر کہنا شروع کر دیا۔

اخبار الاخیار، خزینۃ الاصفیاء اور گلزار ابرار میں لکھا ہے کہ ایک سوداگر گاڑی پہ شکر لاد کر ملتان سے دہلی جارہا تھا۔ جب اجودھن پہنچا تو راستے میں حضرت شیخ کھڑے تھے آپ نے اس سے پوچھا اس میں کیا لدا ہوا ہے؟ سوداگر نے ٹالنے کے لئے کہا: نمک ہے بابا اس پر آپ نے فرمایا: اچھا، نمک ہی ہو گا۔ سوداگر نے منزل پر پہنچ کر جب دیکھا تو بوروں میں شکر کی بجائے نمک تھا۔ بہت پریشان ہوا اور پھر واپس اجودھن حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور معافی طلب کی۔ آپ نے فرمایا: جھوٹ بولنا بُری بات ہے۔ آئندہ کبھی جھوٹ نہ بولنا۔ پھر فرمایا: بوروں میں شکر تھی تو انشاءاللہ شکر ہی ہو گی۔

سوداگر نے جھوٹ سے توبہ کی اور جا کر بوروں کو دیکھا تو ان میں شکر بھری ہوئی تھی

بیرم خاں خانخاناں نے اس واقعہ کو اس طرح نظم کیا ہے

کانِ نمک، جہانِ شکر، شیخ بحر و بر
آں کز شکر نمک کند واز نمک شکر

تیسری روایت اس طرح ہے کہ:

ایک دفعہ حضرت بابا صاحب نے اپنے پیر و مرشد حضرت قطب صاحب کے ارشاد کے مطابق تین دن کا روزہ رکھا۔ تیسرے روز افطار کے وقت ایک شخص چند روٹیاں لایا۔ آپ نے غیبی امداد جان کر اُن سے روزہ افطار کر لیا۔ لیکن فوراً ہی متلی ہونے لگی اور جو کچھ کھایا تھا قے کے ذریعے نکل گیا۔

تھوڑی دیر بعد پیر و مرشد کی خدمت میں پہنچ کر یہ واقعہ عرض کیا۔ انہوں نے فرمایا وہ روٹیاں ایک شرابی جواری نے بھجوائی تھیں۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ تیرے معدے نے اسے قبول نہیں کیا۔ اب تین روزے اور رکھو اور غیب سے جو میسر آئے اُس سے افطار کرو۔

بابا صاحب نے پھر تین دن کا روزہ رکھا۔ لیکن تیسرے روز افطاری کے وقت کچھ میسر نہ آیا۔ رات کو بھوک نے بہت ستایا تو بابا صاحب نے چند کنکریاں اٹھا کر منہ میں رکھ لیں۔ اللہ کی قدرت کہ وہ کنکریاں منہ میں جاتے ہی شکر بن گئیں۔ بابا صاحب نے یہ واقعہ اپنے مرشد کریم کی خدمت میں بیان کیا تو انہوں نے فرمایا:

"سبحان اللہ۔ یہی غیب سے تھا۔ انشاء اللہ تو شکر کی طرح ہمیشہ شیریں رہے گا اور گنج شکر کہلائے گا۔"

جعفر قاسمی نے اس ضمن میں بڑی اچھی بات لکھی ہے کہ حضرت بابا صاحبؒ کو گنج شکر اس لئے بھی کہا جاتا ہے کہ ان کا مزاج بہت میٹھا تھا۔

مسندِ خلافت پر فائز ہونے کے بعد بابا صاحب پیر و مرشد کی اجازت سے ہانسی تشریف لے آئے اور ہر وقت تبلیغ اسلام اور خدمتِ خلق میں مصروف رہنے لگے۔ آپ کو ہانسی میں آئے ابھی تھوڑا ہی عرصہ گزرا تھا کہ ایک رات خواب میں دیکھا کہ حضرت قطب العالمؒ کا انتقال ہو گیا ہے۔ بیدار ہوتے ہی دہلی روانہ ہو گئے۔

دہلی میں معلوم ہوا کہ پیر و مرشد نے وصال سے قبل اپنا خرقہ، نعلین، مصلیٰ اور دیگر تبرکات حضرت قاضی حمید الدین ناگوریؒ کے سپرد کئے اور وصیت کی کہ میرا جانشین فرید الدین مسعود ہوگا اور یہ سب تبرکات اسی کو دے دیئے جائیں۔

بابا صاحب نے پیر و مرشد کے مزارِ اقدس پر حاضری دی۔ بعد ازاں حضرت قطب صاحب کے سب خلفاء اور اربابِ صحبت جو دہلی میں موجود تھے۔ جمع ہوئے اور سب نے حضرت بابا صاحبؒ کو قطبِ عالم کا جانشین تسلیم کیا۔ اسی مجلس میں تمام تبرکات بابا صاحب کے سپرد کئے گئے۔

دہلی میں باباصاحب نے اپنے مرشدِ گرامی کی خانقاہ میں قیام فرمایا۔ دن رات عبادتِ الٰہی میں مشغول رہتے اور صرف نمازِ جمعہ کے لئے حجرہ سے باہر تشریف لاتے۔ ایک جمعہ کو حجرہ سے باہر نکلے تو دیکھا کہ ایک درویش باہر کھڑا ہے۔ اس نے باباصاحب کا دامن پکڑ لیا اور عرض کیا:

"شیخ العالم! ہانسی کے لوگ آپ کی جدائی میں ماہیٔ بے آب کی طرح تڑپ رہے ہیں۔ کرم فرمایئے اور ہانسی کو پھر اپنے قدوم میمنت لزوم سے مشرف فرمایئے۔"

باباصاحب نمازِ جمعہ سے فارغ ہوئے تو آپ نے ہانسی جانے کے لئے اپنے ارادے کا اظہار کیا۔ اس سے لوگوں میں سخت اضطراب پیدا ہوا اور انہوں نے آپ سے دہلی ہی میں قیام کرنے کی درخواست کی۔ لیکن باباصاحب نے فرمایا:

"دہلی کی نسبت ہانسی کو میری زیادہ ضرورت ہے۔ اس لئے میرا وہاں جانا ضروری ہے۔"

یہ سن کر لوگ خاموش ہو گئے اور باباصاحب ہانسی تشریف لے گئے۔

ہانسی میں ایک مدت تک قیام فرما رہے۔ وہاں کے لوگوں نے باباصاحب کے وجودِ مسعود سے خوب فیض اٹھایا۔ شیخ جمال الدین ہانسوی عرصہ سے وہاں مجاہدہ اور ریاضت میں مشغول تھے۔ باباصاحب نے اپنی باطنی توجہ سے انہیں درجۂ کمال تک پہنچا دیا اور جب ہجومِ خلق حد درجہ بڑھا تو شیخ جمال الدین ہانسوی کو اپنی سندِ خلافت دیکر انہیں ہانسی میں ٹھہرنے کی ہدایت فرمائی۔

اور خود اجودھن (پاک پتن) کی طرف چل پڑے۔ جہاں کفر و شرک میں ڈوبی ہوئی مخلوق کا یہ علاقہ مدت سے بارانِ رحمت کا منتظر تھا۔

# بابا صاحب پاک پتن میں

ہانسی سے بابا صاحب کھتوال پہنچے اور اپنی والدہ ماجدہ کی خدمت میں رہنے لگے، لیکن خلقت کا یہ حال تھا کہ ہر طرف سے ٹوٹی پڑتی تھی۔ آپ طبعاً عزلت پسند تھے۔ جب ہجوم خلق سے بیزار ہو گئے تو ایک روز والدہ صاحبہ سے اجازت لے کر کھتوال سے چل پڑے پھرتے پھراتے ایک غیر معروف قصبہ اجودھن میں پہنچے۔ اجودھن ان دنوں جنگلوں سے گھرا ہوا اور حشرات الارض کا دل پسند مسکن تھا۔ قصبہ کے اطراف میں دور دور تک کفار اور مشرکین کی بستیاں تھیں۔

بابا صاحب نے اپنے قیام کے لئے اس جگہ کو پسند فرمایا۔ ایک روایت میں ہے کہ ایک شب خواب میں آپ کے مرشد گرامی حضرت قطب العالمؒ نے ارشاد فرمایا کہ فرید! اس قصبہ میں مستقل طور پر اقامت اختیار کر لو اور مخلوقِ خدا کو راہِ حق کی طرف بلاؤ۔

غرض اجودھن[1] سے باہر مغرب کی سمت کریر کے ایک درخت کے نیچے بابا صاحب نے اپنا مصلیٰ بچھا دیا اور یادِ الٰہی میں مشغول ہو گئے۔

## مخالفت

بابا صاحب کی شبانہ روز کوشش سے جب اجودھن کے درو دیوار قال اللہ وقال الرسولؐ

---

[1] اجودھن کے قریب ہی ایک نالہ بہتا تھا۔ بابا صاحب اس نالے کے کنارے ایک پاک جگہ پر بیٹھ کر وضو یا غسل فرمایا کرتے تھے۔ اجودھن کے لوگ اس جگہ کو پاک لوک کا پتن کہتے تھے اور اس جگہ کا ادب کرتے تھے۔ رفتہ رفتہ اس پورے علاقے کا نام پاک پتن مشہور ہو گیا۔

سے گونجنے لگے اور ہر طرف مسلمانوں کی چہل پہل ہو گئی تو بعض کوتاہ اندیش محض حسد و بغض کی وجہ سے بابا صاحب کی مخالفت کرنے لگے۔ ان مخالفوں میں سب سے پیش پیش اجودھن کی مسجد کا پیش امام اور قاضی تھا جس نے پہلے تو حکومت کے کارندوں کو بابا صاحب کو ستانے پر اکسایا اور جب اس سے اس کا جی نہ بھرا تو بابا صاحب کے ذوقِ سماع پر طرح طرح کے اعتراضات کرنے لگا

ادھر بابا صاحب کی وسیع القلبی کا یہ عالم تھا کہ وہ مخالفوں کی حرکات کو مطلق خاطر میں نہ لاتے تھے اور اپنا دل میلا نہ کرتے تھے۔ بابا صاحب کی اس شانِ بے نیازی سے قاضی کا غصہ اور بھڑک اٹھا اور اس نے سماع کے جواز اور عدمِ جواز کے مسئلہ کی آڑ میں بابا صاحب کے خلاف سازشیں شروع کر دیں۔ اُس نے ملتان کے علماء سے آپ کے خلاف فتویٰ حاصل کرنے کی کوشش کی اور اپنے ایک خط میں علمائے ملتان سے استفسار کیا کہ ایک شخص جو اہلِ علم میں سے ہے۔ قوالی سنتا ہے اور وجد کرتا ہے اُس کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟

علمائے ملتان نے قاضی کو تحریر کیا کہ اس شخص کا نام لکھو۔ قاضی نے بابا صاحب کا نام لکھ بھیجا۔ علمائے ملتان نے حضرت کے خلاف فتویٰ جاری کرنے سے صاف انکار کر دیا اور قاضی کو لکھا کہ تم نے ایک ایسے درویش خدا مست کا نام لکھا ہے جو تمام علومِ شریعت کا منتہی ہے۔ ہماری کیا مجال کہ اس کے قول و فعل پر اعتراض کریں۔

قاضی کا یہ حربہ ناکام ہوا تو اس نے ایک آوارہ گرد لالچی قلندر کو بابا صاحب کے قتل پر آمادہ کیا۔ یہ شخص کپڑوں کے نیچے اپنی کمر میں ایک تیز دھار چھرا چھپا کر آپ کے آستانے پر پہنچا۔ بابا صاحب اس وقت عبادت میں مشغول تھے اور سجدہ میں پڑے ہوئے

تھے ۔ صرف سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاءؒ آپکے پاس موجود تھے ۔

باباصاحب نے حالت سجدہ ہی میں فرمایا :

".یہاں کوئی موجود ہے ؟"

حضرت سلطان المشائخ نے جواب دیا :

" آپ کا غلام نظام الدین حاضر ہے "

باباصاحب نے فرمایا : یہاں ایک قلندر کھڑا ہے جو کانوں میں سفید رنگ کے مندرے پہنے ہوئے ہے ۔

سلطان المشائخ نے اثبات میں جواب دیا تو باباصاحب نے فرمایا ۔

" اس شخص کی کمر کے ساتھ چھرا بندھا ہے اور یہ میرے قتل کے ارادے سے آیا ہے ۔ اس سے کہہ دو کہ اپنی عاقبت خراب نہ کرے اور یہاں سے چلا جائے "

اس سوال و جواب سے قلندر پر ایسی دہشت طاری ہوئی کہ وہ بھاگ اٹھا اور سیدھا قاضی کے پاس جاکر دم لیا اور اسے کہا :

" ایسے مردِ خدا کو قتل کرنا میرے بس میں نہیں ہے ۔

اب قاضی نے ایک پٹواری کو اکسایا ۔ جس نے باباصاحب کے فرزندوں کو ناحق ستانا شروع کیا ۔ جب اس کا ظلم حد سے بڑھ گیا تو صاحبزادوں نے باباصاحب سے فریاد کی ۔

باباصاحب جلال میں آگئے اور اپنا عصا زور سے زمین پر ٹپکا اور فرمایا :

" اب وہ تمہیں تنگ نہیں کریگا "

اسی وقت ظالم پٹواری کے پیٹ میں درد اٹھا ۔ اسے باباصاحب کے فرزندوں پہ اپنی زیادتیاں یاد آئیں ۔ اس نے لوگوں سے کہا ، مجھے باباصاحب کی خدمت میں لے چلو

لوگ اُسے چارپائی پر ڈال کر بابا صاحب کی خدمت میں لا رہے تھے کہ راستے ہی میں اس کا انتقال ہو گیا۔

اللہ تعالیٰ نے آپ کے خلاف قاضی کی تمام سازشوں کو ناکام بنا دیا اور رفتہ رفتہ آپ کے تمام دشمن اور حاسد خائب و خاسر ہو کر بیٹھ گئے۔

## مُریدوں کی تربیت

ایک روز مولانا جمال الدین ہانسوی جنگل سے ڈیلے اور مولانا بدرالدین اسحاق لکڑیاں لائے۔ حضرت سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء نے انکو اُبالنے کے لیے چولہے پر چڑھا دیا۔ اتفاق سے اس روز لنگر خانے میں نمک موجود نہ تھا۔ سلطان المشائخ بازار جا کر بقال سے نمک قرض لائے اور ڈیلوں میں ڈالا۔ جس وقت دستر خوان بچھایا گیا اور سب فقراء جمع ہو گئے، تو دُعا پڑھنے کے بعد حضرت بابا صاحب نے لقمہ اٹھایا مگر فوراً ہی واپس رکھ دیا اور فرمایا:

لقمہ گراں ہے، کوئی شبہ والی بات معلوم ہوتی ہے۔

یہ سُن کر حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کھڑے ہو گئے اور عرض کیا: حضور! لکڑیاں تو حضرت مولانا سید بدرالدین اسحاق لائے ہیں اور ڈیلے مولانا جمال الدین لائے ہیں، پانی مولانا حسام الدین نے بھرا ہے اور ان کو جوش میں نے دیا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ لقمہ کس سبب سے گراں ہے۔

حضرت بابا صاحب نے ایک لمحہ تامل کے بعد فرمایا:

"نمک کہاں سے آیا؟"

اتنا سُننا تھا کہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء حیران رہ گئے اور ہاتھ جوڑ کر عرض کیا: حضور کی ذاتِ گرامی کاشفِ حالات ہے۔ یہ خطا مجھ سے سرزد ہوئی ہے۔ یہ ڈیلے کرڈوے کیلئے ہوتے ہیں، اگر ان میں نمک بھی نہ ہو تو پھر یہ کیسے کھائے جائیں گے۔ محض اس خیال سے میں نے اس میں نمک قرض لے کر ڈال دیا ہے۔ حضرتؒ نے یہ سُن کر فرمایا: اچھا، اب اس کھانے کو دوسرے فقراء میں تقسیم کر دو۔ پھر فرمایا: "نظام الدین! درویشاں اگر بفاقہ بمیرند برائے لذتِ نفس قرض نہ گیرند"

حضرت سلطان المشائخ نے اُسی وقت دل میں عہد کیا کہ آئندہ تمام عمر قرض نہیں لوں گا۔ بابا صاحب نے اُنکی طرف دیکھا اور فرمایا: انشاءاللہ آئندہ تم کو قرض لینے کی ضرورت بھی نہ پڑے گی۔

## تنگ دستی کا علاج

حضرت بابا صاحب کے پاس جب بھی کوئی شخص دینی یا دُنیاوی مشکل لے کر آتا تو وہ اُسے کتاب و سُنت کی طرف رجوع کرنے کی دعوت دیتے۔ عام طور پر صبر کی تلقین فرماتے اور نماز پڑھنے کی ہدایت فرماتے۔ ایک روز ایک شخص نے حاضرِ خدمت ہو کر عرض کی کہ یا حضرت! میں بیحد تنگ دست ہوں۔ گھر میں عام طور پر فاقوں کی نوبت آجاتی ہے آپنے اسکے لئے دعا فرمائی اور پھر اسے ہدایت کی کہ ہر روز رات کو سونے سے پہلے سورہ جمعہ پڑھ لیا کرو۔

## بلبن کے نام خط

ایک بار پاکپتن میں کوئی ضرورت مند بابا صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض

کی: حضور! بادشاہ کے نام ایک سفارشی خط لکھ دیجیئے تاکہ میرا کام بن جائے۔ آپ نے اس سے فرمایا: کام کرنے والا تو صرف اللہ تعالیٰ ہے، میں تمہارے لئے دُعا کرتا ہوں! اس نے خط لکھنے کے لئے اصرار کیا تو حضرت بابا صاحب نے سُلطان بلبن کے نام یہ خط لکھ کر دے دیا:

رفعت قصته الی الله ثم الیك فان تعطه شیأً فالمعطی هو الله وانت المشکور وان لم تعطه شیأً فالمانع هو الله وانت المعذور۔

یعنی" میں نے اس شخص کی ضرورت کو اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کیا، پھر تیرے پاس بھیج دیا۔ اگر تو اس کو کچھ دیگا تو دین اللہ تعالیٰ کی ہو گی اور یہ تیرا شکر گزار رہے گا اور اگر کچھ نہ دے گا تو روک خدا کی طرف سے ہوگی اور تو معذور سمجھا جائے گا۔

## غوث بہاء الحق رح سے تعلق

حضرت شیخ الاسلام بہاؤ الحق زکریا ملتانی رح اور حضرت بابا صاحب کے درمیان بہت محبت تھی۔ بابا صاحب جب بھی انہیں خط تحریر فرماتے تو شیخ الاسلام بہاؤالحق زکریا رح لکھتے۔ ایک دفعہ لوگوں نے پوچھا آپ جب بھی حضرت کا نام لیتے ہیں تو شیخ الاسلام ضرور کہتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ میں نے لوحِ محفوظ پر اُن کے نام نامی کیساتھ شیخ الاسلام لکھا ہوا دیکھا ہے (سیر الاولیاء صہ ۸۲)

ایک دفعہ حضرت شیخ الاسلام بہاؤالحق زکریا ملتانی نے بابا صاحب کو خط لکھا جس میں تحریر فرمایا کہ میرے تمہارے درمیان عشق بازی ہے۔ بابا صاحب نے جواب میں لکھا کہ

میرے اور آپ کے درمیان عشق تو ہے مگر بازی نہیں ہے۔ (سیر العارفین صہ ۵۴)

## بزرگوں کی روش

حضرت شیخ بدر الدین غزنوی آپ کے پیر بھائی تھے۔ دہلی میں ملک نظام الدین خریطہ دار نے ان کے لیے ایک خانقاہ بنوادی تھی۔ جہاں اُن کے آرام و آسائش کا سارا سامان بہم پہنچایا تھا۔ ایک دفعہ ملک نظام الدین زرِ کثیر کے غبن میں ماخوذ ہُوا۔ جس سے شیخ بدر الدین کے آرام میں بھی خلل پڑنا شروع ہوا۔ ان حالات میں انہوں نے باباصاحب کی خدمت میں درد بھرا خط لکھا اور سارے حالات بیان کئے اور دُعا کی درخواست کی ۔

فرید الدین و ملت یار زیرک
کہ بادش در کرامت زندگانی
دریغا خاطرم گر جمع داری
بمدحت کردمے گوہر فشانی

باباصاحب نے یہ خط پڑھا تو جواب میں تحریر فرمایا:

"عزیز الوجود کا رقعہ ملا اور جو کچھ اس میں درج تھا اس سے آگاہی ہوئی جو کوئی اپنے بزرگوں کی روش پر نہ چلے گا ضرور ہے کہ اسے اس طرح کا ماجرا پیش آئے اور وُہ غم والم سے دوچار ہو آخر ہمارے پیرانِ عظام میں سے کون تھا جس نے اپنے لئے خانقاہ بنوائی اور اس میں جلوس فرمایا (سیر العارفین مہ ۵۱)

## ذوقِ سماع

ایک روز حضرت باباصاحب کو سماع کا ذوق ہُوا۔ اتفاق سے اس وقت کوئی قوال

موجود نہ تھا۔ آپ نے حضرت مولانا بدرالدین اسحاقؒ سے فرمایا کہ وہ خط جو قاضی حمیدالدین ناگوریؒ نے بھیجا ہے، لاؤ اور سناؤ۔ مولانا کھڑے ہوئے اور خط پڑھنا شروع کیا۔ اس میں حمدونعت کے بعد تحریر تھا :

فقیر، حقیر، نحیف، ضعیف، بندۂ درویشاں در دیدہ خاکپائے ایشاں محمد عطا المعروف حمیدالدین ناگوری۔

اتنا سنا تھا کہ باباصاحب پر کیفیت طاری ہوگئی اور مولانا نے خط کی یہ رباعی پڑھی تو باباصاحب پر وجد طاری ہوگیا :

آں عقل کجا کہ درکمالے تو رسد
آں روح کجا کہ درجلالِ تو رسد
گیرم کہ تو پردہ گرفتی زجمال
آں دیدہ کجا کہ درجمال تو رسد

اسی طرح ایک روز آپکو وقتِ سماع ہوا اور آپ کی زبان پر مولانا نظامی کا یہ شعر آیا ؎

نظامی آنچہ اسرار است کز خاطر عیاں کردی
کسے سِترش نمیداند زباں درکش زبان درکش

اس شعر کو آپ تمام دن پڑھتے رہے، پھر رات کو بھی یہی حال رہا اور دوسرے دن بھی۔

ایک روز سماع کی حرمت وحلت پر گفتگو ہو رہی تھی تو فرمایا : سبحان اللہ! کوئی جل کر راکھ ہو جائے اور دوسرے ابھی اختلاف ہی میں ہوں۔

ایک بار فرمایا: سماع انہی لوگوں کے لیے جائز ہے جو اس میں ایسے مستغرق ہوں کہ ۱
ایک لاکھ تلواریں اُن کے سر پر ماری جائیں یا ایک ہزار فرشتے اُن کے کان میں کچھ کہیں تو بھی اُن کو خبر نہ ہو۔ (راحۃ القلوب صفحہ ۱۲)

# وصال

ذوالحجہ ۶۶۳ھ کے آخری دنوں میں بیماری نے شدت اختیار کر لی اور آپ کو بے ہوشی کے دورے ہونے لگے۔ لیکن اس کے باوجود آپ کی کوئی نماز حتیٰ کہ نفلی عبادت تک قضا نہ ہوئی اور وظائف اور اوراد بھی وقت پر ادا ہوتے رہے۔ محرم ۶۶۴ھ کی چار تاریخ کو دہلی سے آپ کے مخلص قدیم سید محمد کرمان پرسشِ احوال کے لیے پاک پتن آئے۔ حضرت بابا صاحب اس وقت حجرہ میں تھے اور دروازہ بند تھا۔ باہر صاحبزادگان اور چند مریدان آپ کی جانشینی کے متعلق سرگوشیاں کر رہے تھے۔ جیسے ہی ان حضرات نے سید محمد کرمان کو دیکھا تو کہا: اس وقت اندر نہ جانا، حضرت کی طبیعت ناساز ہے۔ سید صاحب باہر بیٹھے سوچتے رہے کہ میں دہلی سے چل کر آیا ہوں، اگر یہ لوگ مجھے حضور کی قدم بوسی کر لینے دیں تو کیا حرج ہے آخر اُن سے ضبط نہ ہو سکا اور وہ حجرے میں داخل ہو گئے اور بابا صاحب کے قدموں پر سر رکھ دیا۔ آپ نے آنکھیں کھولیں اور پوچھا:

"سید! کیا حال ہے؟"

عرض کیا: "حضور کی دعا سے اچھا ہوں۔" ابھی حاضر ہوا ہوں۔ اس کے بعد سید صاحب نے دہلی کے علماء و مشائخ کے سلام عرض کیے۔ آخر میں حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کا سلام عرض کیا۔ جیسے ہی بابا صاحب نے حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کا نام سنا تو خوش

ہو کر پوچھا :

اُن کا کیا حال ہے ؟

عرض کیا : وُہ ہر وقت حضور کی یاد میں رہتے ہیں۔ یہ سُن کر بابا صاحب اور خوش ہوئے اور مولانا بدرالدین اسحاق سے فرمایا کہ جو تبرکات مجھے سلسلہ بہ سلسلہ اپنے حضرت سے پہنچے ہیں وُہ نظام الدّین محمد بدایونی کا حق ہے، اُنکو پہنچا دینا۔

بعد از نمازِ مغرب آپ کی طبیعت زیادہ خراب ہو گئی۔ عشار کی نماز آپنے جماعت سے ادا کی، پھر بے ہوش ہو گئے۔ ہوش میں آنے کے بعد آپنے سوال کیا : میں نے عشار کی نماز پڑھ لی ہے ؟ عرض کی گئی۔ جی ہاں۔ آپنے فرمایا : ایک مرتبہ پھر پڑھ لوں۔ دوبارہ نمازِ عشار ادا کی تو پھر بے ہوش ہو گئے۔ ہوش میں آنے کے بعد پھر یہی سوال کیا۔ کہا گیا ! آپ دو مرتبہ عشار کی نماز پڑھ چکے ہیں ! فرمایا : ایک دفعہ اور پڑھ لوں، ممکن ہے پھر موقع نہ ملے۔ یہ فرما کر آپنے عشار کی نماز مع وتر ادا کی اور پھر تازہ وضو کیا۔ اس کے بعد سجدہ کیا اور سجدہ ہی میں ایک مرتبہ زور سے یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ کہا اور جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

وفات سے چند منٹ پہلے پُوچھا : نظام الدّین دہلی سے آئے یا نہیں ؟ کہا گیا، جی نہیں۔ فرمایا : میں بھی اپنے شیخ کے انتقال کے وقت اُن کے پاس موجود نہ تھا، ہانسی میں تھا۔

حضرت خواجہ نظام الدّین اولیار کو اطلاع ہوئی تو وہ پاک پتن آئے۔ حضرت بابا صاحب کا مزار شریف تعمیر کرایا اور اس اہتمام سے کہ ہر اینٹ پر ایک قرآن شریف ختم کیا۔

## معمولات

بابا صاحب کا معمول تھا کہ وُہ آنے والوں کی سہولت کے لیے اپنی خانقاہ آدھی رات تک کھلی رکھتے تھے۔ رات کا زیادہ حصّہ عبادت میں گزارتے تھے اور سورج طلوع ہونے کے بعد بھی عبادت اور مراقبے میں مشغول رہتے تھے۔ طہارت و صفائی اُن کی فطرتِ ثانیہ تھی۔ ہر روز غسل فرماتے۔

صبح عبادت کے بعد دو گھنٹے تک طویل سجدہ کرتے اور اس دوران میں کبھی چُپ چاپ دُعا مانگتے اور کبھی اپنے خالق و مالک کی حمد و ثنا میں اشعار پڑھتے۔ کبھی تمام مخلوق کے لئے رحمت و بخشش کی دعائیں مانگتے اور بے حد گریہ و زاری کرتے اس کے بعد دوپہر تک آنے والوں سے ملاقات کرتے۔ پھر مختصر سے قیلولے کے بعد نمازِ ظہر ادا کرتے اور اس کے بعد خانقاہ کے مکینوں کی ضروریات پُوری کرنے پر توجہ دیتے۔ ہر ایک سے اُس کی خیریت دریافت فرماتے اور کسی کو کوئی تکلیف ہوتی تو فوراً دور کرنے کی کوشش کرتے۔ ہر آنے والا اُن تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔

## مقامِ رضا

زُہد و ریاضت میں بابا صاحب کی مثال نہ تھی۔ عُمر کے آخری ایّام میں اکثر فرمایا کرتے تھے: چالیس برس تک اللہ کے بندے مسعود نے اپنے آقا و مولیٰ کی اطاعت کی۔ اب گذشتہ چند برسوں سے یہ حالت ہے کہ آقا کی ذرّہ نوازی سے مسعود کے فکر و خیال میں جو کچھ آیا، وہ حقیقت ثابت ہُوا اور مسعُود نے جو بھی آرزو کی، وُہ پوری ہوئی۔

# باباصاحب کے خلفاء

حضرت کے بے شمار خلفاء تھے۔ جن کا مکمل رجسٹر حضرت جمال الدین ہانسوی کے پاس تھا بعض خلفاء کے اسمائے گرامی درج ذیل ہیں:

۱ حضرت خواجہ قطب شیخ جمال الدین ہانسوی رح

ولادت ۵۸۳ھ خلافت بمقام ہانسی ۶۲۴ھ وصال ۶۵۹ھ

۲ حضرت شیخ نجیب الدین متوکل رح

ولادت ۵۷۱ھ ، وصال ۶۶۴ھ

۳ حضرت مخدوم علاؤ الدین علی احمد صابر کلیری رح

ولادت بمقام ہرات ۶۱۴ھ خلافت و روانگی کلیر ۶۴۶ھ وصال ۶۶۹ھ

۴ حضرت شیخ بدرالدین اسحاق رح

باباصاحب کی خدمت میں حاضری ۶۴۶ھ وصال ۶۹۳ھ مزار پاک پتن شریف۔

۵ حضرت نصیرالدین تمیمی رح

ولادت ۶۲۷ھ مزار موضع چولیانہ مضافات پرگنہ قبولہ

۶ حضرت بدرالدین سلیمان رح (باباصاحب کے فرزند اکبر)

ولادت ۶۳۵ھ ۔ سجادگی ۶۶۱ھ ، وصال ۶۶۵ھ

۷ سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ

(تحریر، خواجہ عابد نظامی)

# حالاتِ زندگی

## سُلطان المشائخ حضرت خواجہ سیّد نظام الدّین اولیاء محبوبِ الٰہیؒ

حضرت شیخ نظام الدّین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ جامع علوم ظاہری و باطنی تھے۔ آپ کا دل انوار منزل ہمیشہ کتب معتبرہ تصوّف کے مطالعہ کی طرف مائل رہتا تھا۔ آپ تفسیر، حدیث، اصول و کلام اور فقہ امام ابو حنیفہؒ میں استحضار تمام رکھتے تھے۔ آپکے والدِ بزرگوار حضرت سیّد احمد بن دانیال غزنی (افغانستان) سے ہندوستان آئے اور شہر بدایوں (بھارت) میں متوطن ہوئے۔

حضرت شیخ نظام الدّین اولیاء اسی شہر بدایوں میں ماہ صفر ۶۳۴ ہجری میں متولد ہوئے۔ پانچ برس کے تھے کہ والد ماجد نے انتقال فرمایا۔ والدہ محترمہ نے انہیں ایک مکتب میں داخل کیا۔ اٹھارہ سال کی عمر میں تعلیمی استعداد کا یہ حال تھا کہ بدایوں میں انہیں مزید تعلیم دینے والا کوئی مدرس موجود نہ تھا۔ آخر حضرت اپنی والدہ ماجدہ کو لیکر دہلی آئے اور ہلال طشت دار کی مسجد کے نیچے ایک حجرہ میں سکونت اختیار کی۔

اس وقت دہلی میں ایک فاضل متبحّر اور سر آمد علمائے وقت خواجہ شمس الدّین خوارزمی تھے جنہیں بعد میں سلطان غیاث الدّین بلبن نے شمس الملک کا خطاب دیکر منصبِ وزارت

تفویض کیا۔

تاج الدین سنگ ریزہ نے انکی مدح میں لکھا ہے ؎

شمسا کنوں بکام دلِ دوستاں شدی
فرمانده ممالکِ ہندوستاں شدی

وزیر ہونے سے پہلے شمس الملک درس و تدریس میں مشغول رہتے تھے۔ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاءؒ ان سے مل کر ان کے شاگردوں کی سلک میں منسلک ہو گئے۔ اُن کے پاس ایک حجرہ خالص مطالعہ کے واسطے تھا۔ جس میں صرف تین شاگرد (جو انتہائی ذہین اور صاحبِ استعداد ہوتے) سبق پڑھتے تھے۔ باقی سب شاگرد حجرہ کے باہر سبق پڑھتے۔

حضرت شیخ نظام الدین کے زمانہ تدریس میں ان تین خوش قسمت شاگردوں میں ایک ملا قطب الدین ناقلہؒ، دوسرے ملا برہان الدین عبدالباقیؒ اور تیسرے حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ تھے۔

شمس الملک کو جب حضرت شیخ نظام الدین اولیاء کی تیزیٔ فہم اور ذہانتِ طبعی سے آگاہی ہوئی تو وہ سب شاگردوں سے زیادہ انکی تعظیم کرنے لگے۔ مولانا شمس الدین کی عادت تھی کہ کسی روز کوئی شاگرد مدرسے میں نہ آتا تو اگلے روز اس سے ازراہِ دل لگی فرماتے: میں نے کیا قصور کیا تھا کہ تو غیر حاضر ہوا۔ مجھے بتا تا کہ میں پھر وہی قصور کر دوں، لیکن شیخ نظام الدین اولیاءؒ جب کسی وجہ سے مدرسے نہ آتے تو مولانا شمس الدین انہیں یاد کر کے یہ شعر پڑھتے ؎

باری کم از آنکہ گاہ گاہے
آئی و بما کنی نگاہے

شیخ نظام الدین اولیاءؒ زمانۂ تدریس میں حضرت شیخ نجیب الدین متوکل (برادر حضرت شیخ فریدالدین مسعود گنج شکر) کے ہمسایہ تھے۔ جو بہت سے علماء دہلی پر فوقیت رکھتے تھے حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ اکثر ان کی صحبت بابرکت میں بیٹھتے اور مستفیض ہوتے۔

شیخ نظام الدین اولیاء تدریس سے فارغ ہو کر مراتب عالیہ پر فائز ہوئے تو انہیں معاش کے لئے عہدۂ قضا کی فکر ہوئی۔ ایک روز انہوں نے دورانِ گفتگو شیخ نجیب الدین متوکل سے کہا کہ میرے لئے دعائے خیر فرمائیں کہ میں کسی مقام کا قاضی مقرر ہو جاؤں اور خلقِ خدا کو انصاف سے راضی کر دوں۔ حضرت شیخ نجیب الدین یہ سن کر خاموش ہو گئے اور کوئی جواب نہ دیا۔ شیخ نظام الدین اولیاءؒ کو گمان گزرا کہ شاید شیخ نجیب الدین نے انکی بات نہیں سنی۔ اس لئے دوبارہ بآواز بلند کہا: حضرت! دعا فرمائیے کہ میں کسی مقام کا قاضی بن جاؤں۔ اس مرتبہ شیخ نجیب الدین متوکل نے فرمایا: نظام الدین! قاضی نہ بنو، کچھ اور بنو۔ پھر مشورہ دیا کہ میرے بھائی شیخ فریدالدین مسعود گنج شکر سے ملاقات کرو۔

اس رات شیخ نظام الدین اولیاءؒ جامع مسجد دہلی میں مقیم تھے۔ اتفاق سے صبح اذان سے قبل مؤذن نے مینارہ پر کھڑے ہو کر یہ آیت پڑھی:

الم یان للذین آمنوا ان تخشع قلوبھم لذکر اللہ۔ الخ

یہ سنتے ہی حضرت کا حال متغیر ہوا اور نورِ الٰہی نے ان کو گھیر لیا۔

اس وقت شیخ العالم فریدالدین مسعود گنج شکرؒ کی بزرگی اور کرامات کا شہرہ عالمگیر تھا۔ یوں بھی شیخ نجیب الدین متوکل کی مجالس میں غائبانہ حضرت شیخ العالم کی سیرت کے اوصاف سن کر شیخ نظام الدین اولیاء ان کی زیارت کے پہلے ہی مشتاق تھے۔ اب جو صبح ہوئی تو بغیر زادِ راہ کے پیادہ پا قصبہ اجودھن (پاک پتن شریف) کی سمت روانہ ہو گئے

اور پنجشنبہ کو ظہر کی نماز کے وقت حضرت شیخ العالمؒ کی زیارت باسعادت سے مشرف ہوئے حضرت شیخ العالمؒ نے انہیں دیکھتے ہی یہ شعر پڑھا ؎

اے آتشِ فراقت جانہا خراب کردہ
سیلابِ اشتیاقت دلہا کباب کردہ

شیخ نظام الدینؒ نے چاہا کہ شیخ العالم سے اپنے دلی اشتیاق و اخلاص کا حال بیان کریں۔ لیکن ان پر اس قدر دہشت غالب ہوئی کہ کچھ عرض نہ کر سکے۔ حضرت شیخ العالمؒ نے انکی یہ حالت مشاہدہ کرکے فرمایا:

لکل دخیل دهشة

پھر بڑی محبت سے فرمایا: مرحبا، خوش آمدید۔ انشاء اللہ العزیز دینی و دنیوی نعمتوں سے سرفراز ہو گے پھر شیخ نظام الدین اولیاءؒ نے حضرت شیخ العالم سے خرقۂ درویشی پایا اور مریدانِ خاص کی سلک میں منسلک ہوئے۔

ان دنوں حضرت شیخ العالم گنج شکرؒ نہایت تنگ دستی میں مبتلا تھے آپ کے متعلقین اور فرزند اکثر فاقہ سے وقت گزارتے اس کے باوجود خانقاہ فلک پائیگاہ کا کوئی فرد آزردہ و دلگیر نہ تھا۔ ہر ایک کے چہرے پر صبر و شکر کی رونق تھی۔ مولانا بدرالدین اسحاق بخاریؒ کہ جامع معقول و منقول تھے، لنگر خانہ کے لیے جنگل سے لکڑیاں لاتے اور مولانا شیخ جمال الدین ہانسویؒ صحرا سے ڈیلے (جس کا عموماً لوگ اچار بناتے ہیں) لاتے اور مولانا حسام الدین کابلی پانی لاتے اور لنگر خانہ کی دیگیں دھوتے ——— اور شیخ نظام الدین اولیاءؒ از روئے صدق و صفا کھانا تیار کرتے اور افطار کے وقت شیخ العالمؒ کی مجلس میں درویشوں کے سامنے پیش کرتے۔

ایک دن جب تمام حاضرینِ مجلس اپنے اپنے مقام پر بیٹھ گئے اور کھانا سامنے رکھا گیا

توحضرت شیخ العالم نے لقمہ اُٹھا کر فرمایا : یہ لقمہ میرے ہاتھ میں گراں معلوم ہوتا ہے ۔ یہ کہہ کر لقمہ کاسہ میں رکھ دیا ۔

شیخ نظام الدین اولیاءؒ فرماتے ہیں کہ شیخ العالمؒ کا یہ کلام سنتے ہی میرا بدن کانپنے لگا۔ فوراً ایستادہ ہو کر نہایت ادب سے عرض کیا : غریب نواز : لکڑیاں اور ڈھیلے اور پانی مولانا بدرالدین ، مولانا حسام الدین اور شیخ جمال الدین لائے ہیں ، شبہ کا سبب معلوم نہیں غریب نواز پر سب حال روشن ہے ۔

شیخ العالمؒ نے فرمایا : سالن میں جو نمک ڈالا گیا ہے وہ کہاں سے آیا ہے ؟ شیخ نظام الدینؒ نے یہ سنتے ہی سر زمین پر رکھ کر عرض کی : آج خانقاہ میں کچھ موجود نہ تھا ، اس لئے دیگ میں نمک قرض لے کر ڈالا ہے ۔

شیخ العالمؒ نے ارشاد فرمایا : فقراء فاقہ سے مر جائیں تو بہتر ہے ، لیکن لذتِ نفس کی خاطر انہیں کسی سے قرض نہیں لینا چاہیئے ۔ کیوں کہ قرض اور توکل کے درمیان بُعدالمشرقین ہے کہ اگر ادا نہ ہوا تو اس کا وبال قیامت تک مقروض کی گردن پر رہے گا ۔ پھر فرمایا کہ یہ کھانا درویشوں کے آگے سے اٹھا کر محتاجوں میں تقسیم کر دیا جائے ۔

شیخ نظام الدین اولیاءؒ فرماتے ہیں کہ میں کبھی کبھار دوسرے لوگوں کی طرح ضرورت کے وقت قرض لے لیا کرتا تھا ، لیکن اس روز میں نے پکا ارادہ کر لیا کہ آئندہ کبھی سخت ضرورت میں بھی قرض نہ لوں گا ۔ حضرت شیخ العالمؒ نے وُہ کمبل جس پر تشریف فرما تھے ، مجھے عنایت فرمایا اور دُعا فرمائی : الہٰ العالمین ! آئندہ نظام الدین کو کبھی قرض کا محتاج نہ کرنا ۔

ایک مدت کے بعد جب شیخ نظام الدین اولیاءؒ خدمت گذاری اور اطاعت شعاری سے مرتبہ کمال کو پہنچے تو شیخ العالمؒ نے انہیں خلقِ خدا کی ہدایت و تکمیل کی اجازت دے کر

۶۵۹ھ کو دہلی روانہ فرمایا۔

دہلی میں شیخ نظام الدینؒ نے غیاث پور میں سکونت اختیار فرمائی۔ یہاں دو شخص آپ کی خدمت میں حاضر رہتے تھے۔ ایک شیخ برہان الدین غریبؒ (جو دولت آباد دکن میں مدفون ہیں) اور دوسرے شیخ کمال الدین یعقوب (جن کا مزار پٹن گجرات میں واقع ہے) یہ دونوں بزرگ دوسرے خلفاء سے پہلے خرقۂ خلافت پاکر تحصیل کمال اور ریاضت نفس میں مشغول ہوئے غیاث پور میں شروع شروع میں نہایت تنگی سے گزر اوقات ہوتی تھی۔ اکثر ایسا ہوتا کہ چار چار روز تک کچھ کھانے کو نہ ہوتا۔ سلطان المشائخ حضرت نظام الدین اولیاءؒ اور دیگر درویش پانی سے روزہ افطار کرتے۔ انہی دنوں ایک صالحہ عورت نے جو حضرت سے توسّل رکھتی تھی اور ہمسایہ میں رہتی تھی۔ سوت کات کر گندم خریدی اور کچھ آٹا حضرت سلطان المشائخ کی خدمت میں بطور نذرانہ بھیجا۔

حضرت سلطان المشائخ نے شیخ کمال الدین یعقوب سے فرمایا کہ اس آٹے کو دیگ میں ڈال کر پکاؤ شاید کسی آنے والے کا حصہ ہے۔ شیخ کمال الدین پکانے میں مشغول تھے کہ اچانک ایک درویش گدڑی پوش کسی مقام سے وارد ہوئے اور آتے ہی حضرت سلطان المشائخ سے کہا: جو ماحضر ہے، اس سے دریغ نہ کر۔

حضرت نے فرمایا: آپ چند لمحے استراحت فرمائیں۔ ابھی کھانا تیار ہوتا ہے تو آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں

درویش نے کہا: جیسا بھی ہے، فورا لے آؤ۔

یہ سن کر حضرت اٹھے اور دونوں ہاتھ سے پکتی ہوئی دیگ کے کنارے پکڑ کر ان کے سامنے لائے۔ درویش نے دیگ اٹھا کر زمین پر دے ماری اور فرمایا: شیخ فرید الدین گنج

شکرؒ نے نعمتِ باطنی شیخ نظام الدین اولیارؒ کو ارزانی فرمائی اور میں نے ان کی ظاہری محتاجی کی دیگ کو توڑ ڈالا۔ یہ کہا اور سب کی نظروں سے اُوجھل ہو گئے۔

اس کے بعد تو یہ ہوا کہ ہزاروں لاکھوں آدمی حضرت سلطان المشائخ کی خدمت میں حاضر ہو کر مرید ہوتے اور خرقۂ خلافت پا کر درجہ عالی اور مقام متعالی پر فائز ہوئے۔

خیر المجالس میں ہے کہ ایک دن مولانا حسام الدین نصرت خانی اور مولانا جمال الدین نصرت خانی اور مولانا شرف الدین کاشانی حضرت شیخ المشائخ کے روبرو بیٹھے تھے۔ شیخؒ نے ان کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ اگر کوئی شخص دن کو صائم اور رات کو قائم رہے تو یہ کام نہایت سہل ہے کہ بیوہ عورتیں بھی یہ کام کر سکتی ہیں۔ لیکن مثنوی حق کہ مردانِ طلب گار اس کی بدولت بارگاہ پروردگار میں راہ پاتے ہیں اور مشاہدۂ ذات کی دولت سے فیض یاب ہوتے ہیں، وہ اِن عبادتوں سے ماورا ہے۔ حاضرینِ مجلس نے جب یہ کلام سُنا تو خیال کیا کہ شیخ کسی خصوصی عبادت کا ذکر فرمائیں گے لیکن حضرت شیخ المشائخ نے فرمایا: انشاء اللہ تعالیٰ میں کسی مناسب وقت پر اس کا تذکرہ کروں گا۔ عزیزوں نے کئی ماہ اس انتظار میں گزار دیئے۔

ایک روز یہ سب حضرات مجلس میں حاضر تھے کہ محمد کاشف (جو سلطان علاؤ الدین خلجی کے دیوان کا داروغہ تھا) وارد ہوا اور حضرت کے سامنے مودب بیٹھ گیا۔ حضرت نے پوچھا: محمد کاشف! کہاں تھے؟

عرض کی: غریب نواز! دیوانِ عام میں تھا۔ آج تو سلطان علاؤ الدین خلجی نے پچاس ہزار روپے بندگانِ خدا کے واسطے انعام فرمائے ہیں۔

یہ سُن کر حضرت شیخ نے مولانا حسام الدین نصرت خانی اور دوسرے حاضرین کو متوجہ

کر کے فرمایا:

بھلا بتاؤ، بادشاہ کا یہ انعام بہتر ہے یا عہد کا وفا کرنا بہتر ہے جو ایک دفعہ میں نے تمہارے ساتھ کیا تھا؟

یہ سُن کر سب حاضرین آداب بجا لائے اور عرض کی: وفائے عہد ہشت بہشت سے بہتر ہے۔ پچاس ہزار روپے نقرہ کی کیا حیثیت ہے!

سلطان المشائخ نے تینوں بزرگوں کو قریب بلایا اور باقی حاضرین کو رخصت کر کے ارشاد فرمایا: مقصود تک پہنچنے کا راستہ خلوت میں مشغولی حق ہے۔ طالب کو چاہیئے کہ بے ضرورت باہر نہ آئے اور ہمیشہ باوضو رہے، سوائے وقت قیلولہ کے کہ اس وقت غلبۂ خواب ہوتا ہے۔ ہمیشہ صائم الدہر رہے، یہ ممکن نہ ہو تو کم سے کم مقدار پر قناعت کرے اور سوائے ذکرِ حق اور شدید ضرورت کے کبھی زبان نہ کھولے۔ اہل دنیا سے مختصر کلام کرے ——— منقول ہے کہ یہ تینوں مشائخ حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ کے انفاس کی برکت سے ان صفات عالیہ سے متصف ہوتے اور کامل ہو کر جملۂ واصلین سے ہوئے۔

مولانا شہاب الدین امام سے منقول ہے کہ حضرت شیخ نظام الدین اولیاءؒ ایک روز حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کے مزار کی زیارت کے لیے تشریف لے گئے۔ میں اور مولانا برہان الدین غریب ہمراہ تھے۔ حضرت سلطان المشائخ حضرت خواجہ قطب الدینؒ کی زیارت کر کے حوض شمسی کے کنارے رونق افروز ہوئے وہاں اس وقت خواجہ حسن علاء سنجری (کہ سن اس کا پچاس برس سے زیادہ تھا) یاروں کے ساتھ مے نوشی میں مشغول تھا۔ جب اس نے شیخ کو دیکھا تو آپ کے سامنے آکر یہ دو شعر پڑھے۔

سالہا باشد کہ باہم صحبتیم
گر ز صحبتہا اثر بودی کجاست
زہد تاں فسق از دلِ ما کم نہ کرد
فسق مایاں بہتر از زہد شماست

حضرت شیخؒ نے یہ اشعار سنے تو فرمایا: صحبت میں تاثیر ہوتی ہے۔ انشاء اللہ تمہیں نصیب ہوگی۔ یہ سُننا تھا کہ خواجہ حسن سر برہنہ حضرت کے قدموں میں گر پڑے اور تمام مناہی سے تائب ہو کر رفقاء سمیت مرید ہو گئے۔ بعد میں خواجہ حسن نے حضرت کے ملفوظات طیبات پر مشتمل کتاب "فوائد الفواد" تصنیف کی۔ جس کے بارے میں حضرت امیر خسروؒ نے رشک سے کہا کہ کاش میری تمام تصانیف خواجہ حسن کے نام منسوب ہوتیں اور ان کی کتاب فوائد الفواد میرے نام کے ساتھ منسوب ہوتی۔

کہتے ہیں ایک روز سلطان علاؤالدین خلجی نے ایک بڑا تھال زر و جواہر سے بھر کر سلطان المشائخ کی خدمت میں بھیجا۔ اس وقت حضرت کے پاس ایک قلندر بیٹھا تھا۔ اس کی نگاہ زر و جواہر پر پڑی تو بولا۔

یا شیخ! ہدایا مشترک۔ سلطان المشائخ نے از رُوئے ظرافت فرمایا: اما تنہا مشترک۔

قلندر نے مایوس ہو کر پھر اپنی بات دہرائی۔ سلطان المشائخ نے اسے قریب بلایا اور فرمایا: تنہا مشترک سے میرا مطلب یہ تھا کہ تنہا تجھے مبارک ہو۔ یہ سُن کر قلندر نے اس تھال کو اٹھانا چاہا لیکن وزنی ہونے کی وجہ سے نہ اٹھا سکا۔ حضرت شیخ المشائخ نے خادموں سے کہا کہ قلندر کی مدد کریں۔

خضر خان حضرت سلطان المشائخ کا مرید تھا قطب الدین مبارک شاہ اُسے قتل کر کے تختِ دہلی پر متمکن ہوا تو وُہ سلطان المشائخ سے بھی پرخاش رکھنے لگا۔ ان دنوں سلطان المشائخ کے لنگر خانہ کا خرچ غلہ کے علاوہ دو ہزار تنکہ روزانہ تھا۔

سلطان نے قاضی محمد غزنوی سے (جو پہلے ہی سلطان المشائخ سے بے حد حسد رکھتا تھا) پوچھا: شیخ کا اس قدر خرچ کہاں سے آتا ہے؟ قاضی نے کہا اکثر امرائے سلطانی نذرانہ سے شیخ کی اعانت کرتے ہیں۔ بادشاہ کو یہ سُن کر سخت غصہ آیا اور حکم دیا کہ آئندہ جو شخص شیخ کے مکان پر جائیگا یا نذر کی اشرفی بھیجے گا، سخت معتوب ہوگا۔

حضرت کو یہ حال معلوم ہوا تو اپنے خادم خاص خواجہ اقبال کو بلایا اور حکم دیا کہ کل سے لنگر کا خرچ دگنا کر دیا جائے پھر ہدایت فرمائی کہ جس وقت بھی تمہیں روپوں کی ضرورت ہو، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر حجرہ کے طاق میں ہاتھ ڈالنا اور بقدر ضرورت نکال لینا۔

اکثر امرائے سلطانی نے بادشاہ کے خوف کی وجہ سے حضرت کی خدمت میں حاضری ترک کر دی لیکن بایں ہمہ فتوحات کا یہ عالم تھا کہ انہی دنوں ایک تاجر جسے رہزنوں نے لوٹ لیا تھا۔ حضرت سلطان المشائخ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اس کے پاس حضرت صدر الدین عارف (پسر شیخ بہاؤ الدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ) کا سفارشی نامہ تھا۔ سلطان المشائخ نے خادم سے فرمایا کہ علی الصباح سے چاشت تک جو زرِ نذرانہ آئے وہ اس تاجر کے سپرد کر دو۔ منقول ہے کہ بارہ ہزار تنکہ اس تاجر کو وصول ہوئے۔

حضرت سلطان المشائخ کے لنگر کے بارے میں جب بادشاہ کو یہ خبریں پہنچیں تو وُہ دل ہی دل میں نہایت شرمندہ ہوا۔ لیکن پھر بھی ازراہِ جہالت و خجالت حضرت کو پیغام بھیجا کہ شیخ رکن الدین ابو الفتح ملتانی میری ملاقات کو آتے ہیں، آپ بھی قدم رنجہ فرمائیں تو کرم

ہو گا۔

حضرت نے پیغام بر سے فرمایا: میں گوشہ نشین آدمی ہوں، کہیں آتا جاتا نہیں، دوسرے ہمارے بزرگوں کا یہ قاعدہ نہیں تھا کہ وہ شاہی دربار میں جائیں اور بادشاہ کے مصاحب بنیں۔ لہذا میں معافی کا خواستگار ہوں۔

بادشاہ تک یہ پیغام پہنچا تو بادۂ نخوت سے اس کے ہوش و حواس سلب ہو گئے۔ فوراً جواب بھجوایا کہ آپکو ہفتہ میں دو بار میری ملاقات کو آنا پڑے گا۔ حضرت کو یہ پیغام ملا تو آپ نے خواجہ حسن علا سنجری کو بادشاہ کے پیر شیخ ضیاء الدین رومی کے پاس بھیجا، خواجہ حسن نے انہیں حضرت کا پیغام دیا کہ وہ بادشاہ کو سمجھائیں کہ درویشوں کو تکلیف دینا کسی مذہب میں درست نہیں سمجھا جاتا۔ بادشاہ کی خیریت اسی میں ہے کہ وہ فقیروں کو نہ ستائے دوسرے ہمارے خانوادہ کی ایک مخصوص روش ہے وہ شاہی درباروں میں نہیں جاتے تھے، میں بھی اس کی خلاف ورزی نہیں کر سکتا۔

خواجہ حسن نے حضرت کا پیغام شیخ ضیاء الدین رومی کو پہنچا دیا، لیکن یہ خبر بھی لائے کہ شیخ رومی کا دردِ شکم سے بُرا حال ہے اور وہ بیٹھ کر نماز بھی نہیں پڑھ سکتے۔

اتفاق سے تیسرے روز شیخ رومی نے انتقال فرمایا حضرت انکے ہاں تعزیت کے لیے تشریف لے گئے۔ بادشاہ پہلے سے وہاں موجود تھا۔ لوگوں کا بے پناہ ہجوم جمع تھا جونہی خلقت کو حضرت کی تشریف آوری کا علم ہوا تو وہ حضرت کی زیارت کے لئے ٹوٹ پڑی۔ یہاں تک کہ بادشاہ اکیلا کھڑا رہ گیا۔ اس صورتِ حال نے بادشاہ کو سخت برہم کیا دربار میں آتے ہی اس نے ایک محضر نامہ تیار کر کے حکم دیا کہ اگر شیخ ہفتہ میں ایک بار میری ملاقات کو نہ آئے تو ان کے خلاف سخت کارروائی کی جائیگی۔

